# ﷺ بارگاہِ نبوی

## کی طرف منہ کر کے دُعا کرنا کیسا؟



مفتی ضیاء احمد قادری رضوی

# بارگاہِ نبوی کی طرف منہ کر کے دعا کرنا کیسا؟

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مزار کی طرف سفر کرنا

مزارات اولیاء کی طرف سفر

دربار نبوی کے خدّام

مفتی ضیاء احمد قادری رضوی

مہتمم جامعہ سیدہ خدیجۃ الکبری للبنات

مکتبہ طلع البدر علینا

جامع مسجد غوثیہ ندیم ٹاؤن ملتان روڈ لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم




نام کتاب : قبر کی طرف منہ کر کے دعا کرنا کیسا؟

مولف : مفتی ضیاء احمد قادری رضوی

03044161912

تعداد : ۱۰۰۰

کمپوزنگ : قادری کمپوزنگ سینٹر

ناشر : مکتبہ طلع البدر علینا

سن اشاعت : محرم الحرام 1439 بمطابق ستمبر 2017

ھدیہ : 120/-

پروف ریڈنگ : علی احمد رضوی، محمد ذیشان رضوی

برائے رابطہ

قاری محمد یعقوب خواجگی و قاری محمد مسعود رضا




## الانتساب

مجاہد اکبر رئیس المحدثین

حضرت سیدنا عبد اللہ بن مبارک رضی اللہ عنہ

و

امام المحدثین حضرت سیدنا امام محمد بن اسماعیل البخاری

رحمہ اللہ تعالی

حسب الارشاد

سراپا خلوص ہمدرد اہل سنت عاشق رسول

جناب الحاج محمد عارف قادری رضوی

صاحب حفظہ اللہ تعالی

گر قبول افتد زہے عز و شرف

ضیاء احمد قادری رضوی عفا اللہ عنہ

## ملنے کے پتے

مکتبہ طلع البدر علینا جامع مسجد غوثیہ ندیم ٹاؤن ملتان روڈ لاہور

ہجویری ورائٹی ہاؤس سوڈیوال ملتان روڈ لاہور

دارالنور مرکز الاولیس دربار مارکیٹ لاہور

قادری کتب خانہ قائداعظم روڈ میلسی

مکتبہ فیضان مدینہ رائے ونڈ

قادری کتاب گھر کوٹ مظفر

مولانا فیض احمد قادری رضوی

03078774437

محمد وسیم عالم قادری

۰۳۲۱۴۰۶۶۲۷۴

عاشق رسول جناب الحاج محمد آفتاب قادری رضوی صاحب، جناب عزت مآب الحاج محمد نعیم ٹھٹھوی صاحب، جناب محمد یاسر صاحب، جناب قاری محمد سراج الدین قادری، جناب محمد الیاس قادری صاحب، جناب رانا شمشاد صاحب، جناب محمد انعام اللہ قادری رضوی، جناب محمد طلحہ صاحب کراچی، جناب محمد شکیل گجر صاحب۔



## فہرست

## رسول اللہ ﷺ کے مزار اقدس کے پاس کھڑے ہو کر دعا

آج بد مذہب لوگ کسی بھی مزار کے پاس کھڑے ہو کر دعا کرنے کو شرک سے تعبیر کرتے ہیں اور فوراً یہ کہتے ہیں کہ یہ صاحب مزار سے مانگ رہا ہے، حالانکہ یہی لوگ جب بھی دعا کرتے ہیں تو سامنے کوئی نہ کوئی موجود ہوتا ہے، جب نماز ادا کرتے ہیں تو نماز میں بھی تو دعائیں ہیں جو پڑھی جاتی ہیں تو ہر نمازی کے سامنے کوئی نہ کوئی موجود ہوتا ہے وہاں شرک نہیں ہوتا۔

☆ یہی لوگ لیٹرین کے سامنے لیٹرین جانے کی دعا پڑھنے پر اعتراض نہیں کرتے اور یہ نہیں کہتے کہ لیٹرین کی طرف پیٹھ کر کے دعا پڑھنی چاہئے۔

اور قبلہ کی جانب منہ کرنے کی تبلیغ نہیں کرتے

☆ یہی لوگ جب ایک دوسرے کو ملتے ہیں تو السلام علیکم ورحمۃ اللہ تعالی وبرکاتہ کہتے ہیں یہ بھی تو دعا ہے، یہ دعا بھی تو ایک دوسرے کے سامنے کھڑے ہو کر کرتے ہیں، یہ نہیں کہتے کہ جب ایک دوسرے کو سلام کرتے ہو تو یہ دعا ہے لھذا ایک دوسرے کی طرف پیٹھ کر کے دعا کرنی چاہئے یہ کیوں شرک نہیں ہے۔

اور قبلہ کی جانب منہ کرنے کی تبلیغ نہیں کرتے

☆ یہی لوگ جب کسی سواری پر سوار ہوتے ہیں تو اس وقت سوار ہونے کی دعا کرتے ہیں اس وقت یہ نہیں کہتے کہ سواری کی طرف منہ کر کے دعا کرنا شرک ہے لھذا سواری کی طرف پیٹھ کر کے دعا کرنی چاہیے۔

اور قبلہ کی طرف منہ کرنے کی تبلیغ نہیں کرتے ۔

☆ جب کسی مریض کی عیادت کرنے جاتے ہیں تو وہ مریض کو جو دعا دیتے ہیں اس وقت بھی منہ قبلہ کی طرف نہیں کرتے اور نہ ہی اس کو شرک کہتے ہیں۔

اور قبلہ کی طرف منہ کرنے کی تبلیغ نہیں کرتے ۔

☆ جب کوئی آدمی ان کے سامنے چھینکتا ہے تو یہ لوگ اس کو دعا دیتے ہوئے کہتے ہیں یرحمک اللہ تو اس وقت نہ تو خود اس کی طرف سے منہ موڑتے ہیں اور نہ ہی اس کی پیٹھ کے پیچھے کھڑے ہوتے ہیں

پوری دنیا میں کہیں بھی دعا کی جائے تو یہ لوگ منہ قبلہ کی طرف کرنے کا حکم نہیں کرتے مگر جیسے ہی رسول اللہ ﷺ کے روضۂ شریفہ کی منہ کریں تو فوراً ان کو قبلہ کا ادب یاد آجاتا ہے۔

لطیفہ: یہ فقیر روزانہ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد رسول اللہ ﷺ کے روضۂ مبارکہ کے سامنے بیٹھ جاتا اور قبلہ کی جانب پیٹھ ہوتی ایک دن ایک پاکستانی غیر مقلد آیا اور کہنے لگا پیارے بھائی قبلہ اس طرف ہے میں نے کھڑے ہو کر اس کا ہاتھ پکڑا اور اس کو مسجد نبوی شریف کے اندر لے گیا اندر لوگ قبلہ کو پیٹھ کر کے بیٹھے ہوئے اور کوئی ٹانگیں کر کے بیٹھے ہوئے تھے میں نے کہا کیا ان کو بھی کبھی آپ نے قبلہ کا ادب سکھایا ہے؟

تو کہنے لگا کہ نہیں میں نے کہا تمھارا مقصد قبلہ کا احترام بتانا نہیں بلکہ لوگوں کو رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ کا بے ادب بنانا ہے تو وہ خاموش ہو گیا۔



# صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا عمل مبارک

رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں حاضری دینا اور مزار مبارک پر دعا کرنا اور اس کی طرف سفر کرنا

## حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کا عمل

أَخْبَرَنَا أَبُو أَحْمَدَ الْعَدْلُ ,أنـا أَبُو بَكْرِ بْنُ جَعْفَرِ الْمُزَكِّى ,ثنا مُحَمَّدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ ,ثنا ابْنُ بُكَيْرٍ ,ثنا مَالِكٌ ,عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ دِينَارٍ ,أَنَّهُ قَالَ: رَأَيْتُ عَبْدَ اللهِ بْنَ عُمَرَ يَقِفُ عَلَى قَبْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ يُسَلِّمُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَدْعُو ,ثُمَّ يَدْعُو لِأَبِي بَكْرٍ ,وَعُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا .

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن دینار رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ کے مزار شریف پر کھڑے ہوئے اور دعا کی اور سلام عرض کیا، پھر حضرت ابوبکر صدیق وعمر بن خطاب رضی اللہ عنہما کے لئے دعا کی۔ (۱)

## حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کا دعا کرنا

حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ الْمُثَنَّى، ثنا عَلِيُّ بْنُ الْمَدِينِيِّ، ثنا وَهْبُ بْنُ جَرِيرِ بْنِ حَازِمٍ، حَدَّثَنِي أَبِي، قَالَ :سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ إِسْحَاقَ يُحَدِّثُ، عَنْ صَالِحِ بْنِ كَيْسَانَ، عَنْ عُبَيْدِ اللهِ بْنِ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُتْبَةَ، قَالَ :رَأَيْتُ أُسَامَةَ بْنَ زَيْدٍ عِنْدَ حُجْرَةِ عَائِشَةَ يَدْعُو، فَجَاءَ مَرْوَانُ فَأَسْمَعَهُ كَلَامًا، فَقَالَ أُسَامَةُ :إِنِّي سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ :إِنَّ اللهَ عَزَّ وَجَلَّ يُبْغِضُ الْفَاحِشَ الْبَذِيءَ

رواه الطبراني ورجاله ثقات وصححه الضياء المقدسي في المختارة .

ترجمہ: حضرت سیدنا عبیداللہ بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: کہ میں نے اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کو دیکھا وہ حضرت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے حجرہ کے پاس کھڑے ہوئے دعا کر رہے تھے۔ مروان ادھر آ گیا اس نے حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کو باتیں کرنی شروع کر دیں، حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے رسول اللہ ﷺ کو



فرماتے ہوئے سنا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالی فحش اور بد خلق کو پسند نہیں فرماتا۔

اس حدیث پاک کو امام طبرانی نے روایت کیا اس کے رجال ثقہ ہیں، امام ضیاء مقدسی نے اس کو المختارہ میں صحیح لکھا ہے۔ (۲)

## حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا عمل

أَخْبَرَنَا أَبُو سَعِيدِ بْنُ أَبِي عَمْرٍو، أَخْبَرَنَا أَبُو عَبْدِ اللهِ الصَّفَّارُ، حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي الدُّنْيَا، حَدَّثَنِي الْحَسَنُ بْنُ الصَّبَّاحِ، حَدَّثَنَا مَعْنٌ، حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ مُنِيبِ بْنِ عَبْدِ اللهِ بْنِ أَبِي أُمَامَةَ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ ": رَأَيْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ أَتَى قَبْرَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَقَفَ فَرَفَعَ يَدَيْهِ حَتَّى ظَنَنْتُ أَنَّهُ افْتَتَحَ الصَّلَاةَ فَسَلَّمَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ انْصَرَفَ .

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن منیب اپنے والد ماجد سے روایت کرتے ہیں: کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ وہ رسول اللہ ﷺ کے مزار شریف پر حاضر ہوئے اور آ کر رک گئے پھر اپنے ہاتھوں کو اٹھایا میں نے گمان کیا کہ وہ نماز شروع کرنے لگے ہیں پھر انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں سلام عرض کیا اور چلے گئے۔ (۳)

## حضرت بلال بن حارث المزنی رضی اللہ عنہ کا عمل

حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي صَالِحٍ، عَنْ مَالِكِ الدَّارِ، قَالَ :وَكَانَ خَازِنَ عُمَرَ عَلَى الطَّعَامِ، قَالَ :أَصَابَ النَّاسَ قَحْطٌ فِي زَمَنِ عُمَرَ، فَجَاءَ رَجُلٌ إِلَى قَبْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ :يَا رَسُولَ اللَّهِ، اسْتَسْقِ لِأُمَّتِكَ فَإِنَّهُمْ قَدْ هَلَكُوا، فَأَتَى الرَّجُلَ فِي الْمَنَامِ فَقِيلَ لَهُ " :ائْتِ عُمَرَ فَأَقْرِئْهُ السَّلَامَ، وَأَخْبِرْهُ أَنَّكُمْ مُسْتَقِيمُونَ وَقُلْ

لَهُ :عَلَيْکَ الْکَيْسُ، عَلَيْکَ الْکَيْسُ "، فَأَتَى عُمَرَ فَأَخْبَرَهُ فَبَكَى عُمَرُ ثُمَّ قَالَ :يَا رَبِّ لَا آلُو إِلَّا مَا عَجَزْتُ عَنْهُ. رواه ابن ابی شیبه والبیهقی فی الدلائل وقال ابن کثیر : اسناده صحیح ، وقال العسقلانی : رواه ابن ابی اشیبه باسناد صحیح .

ترجمہ: حضرت مالک دار رضی اللہ تعالی علیہ جو کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے خازن تھے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانے میں لوگ قحط سالی میں مبتلا ہو گئے ۔تو ایک صحابی رسول اللہ ﷺ کی قبر منور پر حاضر ہوئے اور عرض کی: یارسول اللہ ﷺ! آپ اللہ تعالی سے امت کے لئے بارش طلب کریں، کیونکہ وہ قحط سالی کے سبب ہلاک ہوگئی ہے،تو خواب میں رسول اللہ ﷺ صحابی کے پاس تشریف لائے اور فرمایا: عمر( رضی اللہ عنہ ) کے پاس جا کر میرا اسلام کہواور اس کو بتاؤ کہ بارش آ جائے گی،اور عمر کو یہ بھی کہہ دو کہ دین کے دشمن تمھاری جان لینے کے درپے ہیں،ان سے ہوشیار رہو! ہوشیار رہو! پھر وہ صحابی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور انکو خبر دی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ رو پڑے اور عرض کیا: اے اللہ! میں کوتاہی نہیں کرتا مگر یہ کہ میں کسی کام میں عاجز ہو جاؤں۔

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے اور بیہقی نے دلائل النبوۃ میں روایت کیا ہے اور امام ابن کثیر نے فرمایا ہے کہ اس کی اسناد صحیح ہے اور امام عسقلانی نے بھی فرمایا کہ امام ابن ابی شیبہ نے اسے اسناد صحیح کے ساتھ روایت کیا ہے ۔(۴)

## حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ کا عمل

وكان من أحسن الناس صوتًا بالقرآن، وشهد فتوح الشام، وهو كان البريد إلى عمر بن الخطاب، رضي الله عنه، بفتح دمشق، ووصل المدينة في سبعة أيام، ورجع منها إلى الشام في يومين ونصف بدعائه عند قبر رسول الله -صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ -وتشفعه به في تقريب طريقه.



ترجمہ: حضرت سیدنا عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ بہت خوبصورت آواز میں قرآن پڑھا کرتے تھے،شام کی فتح میں شامل تھے،یہی دمشق کی فتح کی خبر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس لائے تھے۔جب مدینہ منورہ آرہے تھے تو ان کو سات دن لگے شام سے مدینہ منورہ تک اور جب واپس گئے تو صرف اڑھائی دن لگے۔کیونکہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کے مزار شریف کے پاس دعا کی اور سفر کے جلدی ختم ہونے کے لئے رسول اللہ ﷺ سے شفاعت طلب کی تھی۔(۵)

## دورتابعین کا عمل

حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ قَالَ :ثنا زَيْدُ بْنُ حُبَابٍ، ثنا جَعْفَرُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، مِنْ وَلَدِ ذِي الْجَنَاحَيْنِ، قَالَ :حَدَّثَنِي عَلِيُّ بْنُ عُمَرَ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ الْحُسَيْنِ، أَنَّهُ رَأَى رَجُلًا يَجِيءُ إِلَى فُرْجَةٍ كَانَتْ عِنْدَ قَبْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَيَدْخُلُ فِيهَا فَيَدْعُو، فَدَعَاهُ فَقَالَ :أَلَا أُحَدِّثُكَ بِحَدِيثٍ سَمِعْتُهُ مِنْ أَبِي، عَنْ جَدِّي، عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ :لَا تَتَّخِذُوا قَبْرِي عِيدًا، وَلَا بُيُوتَكُمْ قُبُورًا، وَصَلُّوا عَلَيَّ، فَإِنَّ صَلَاتَكُمْ تَبْلُغُنِي حَيْثُمَا كُنْتُمْ.

ترجمہ: حضرت علی بن حسین رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے ایک شخص کو دیکھا جو رسول اللہ ﷺ کی قبر انور کے قریب ایک بڑے سوراخ کی طرف آتا اور اس میں داخل ہو کر دعا کرتا تو انہوں نے اس کو بلا کر فرمایا: کیا میں تم کو وہ حدیث نہ سناؤں جو میں نے اپنے والد سے سنی انہوں نے اپنے والد سے سنی انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنی کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: میری قبر کو عید گاہ نہ بناؤ اور نہ ہی اپنے گھروں کو قبرستان بناؤ اور مجھ پر کثرت کے ساتھ بھیجا کرو بے شک تم جہاں سے بھی درود پڑھو مجھ تک پہنچ جاتا ہے۔(۶)

# ائمہ اربعہ کے فتاوی



وعن أصحاب الشافعیّ وغیره یقف وظهره إلی القبلة ووجهه إلی الحضرة وهو قول أبن حنبل انتهی وقال المحقق الكمال بن الهمام رحمه الله تعالی إن ما نقل عن أبی اللیث مردود بما روی عن أبی حنیفة فی مسنده عن أبن عمر رضی الله عنه قال من السنة أن تأتی قبر النبی صلی الله علیه وسلم من قبل القبلة وتجعل ظهرک إلی القبلة وتستقبل القبر بوجهک ثم تقول السلام علیک أیها النبیّ ورحمة الله وبرکاته.

وفی المنسک الكبیر لأبن جماعة مذهب الحنفیة أنه یقف للسلام عند الرأس المقدّس بحیث یكون علی یساره ویبعد عن الجدار قدر أربعة أذرع ثم یدور إلی أن یقف قبالة المقدّس مستدبر القبلة وشذ الكرمانی من الحنفیة فقال یقف مستدبر القبر المقدّس مستقبل القبلة وتبعه بعضهم ولیس بشیء فاعتمد علی ما نقلته انتهی ولا ینبغی أن یتردّد فیه إذ المیت یعامل معاملة الحی والحی یسلم علیه مستقبلا له وما سبق عن علقمة القروی الكبیر من أن الناس كانوا قبل إدخال البیت فی المسجد یقفون علی باب البیت یسلمون سببه تعذر استقبال الوجه الشریف حینئذ وكانوا یستقبلون القبر الشریف من ناحیة باب البیت ومن ناحیة الرأس الشریف .

ترجمہ: امام شافعی رضی اللہ عنہ کے اصحاب فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضری دینے والا اس طرح کھڑا ہو کہ اپنی پیٹھ قبلہ کی جانب کرے ور اپنا چہرہ رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ کی طرف کرے، اور یہی قول امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ کا ہے۔

محقق کمال بن الہمام رحمۃ اللہ تعالی علیہ فرماتے ہیں: بے شک جو ابو اللیث سے نقل کیا گیا ہے وہ مردود ہے کہ حاضری کے وقت منہ قبلہ کی طرف کیا جائے اس پر دلیل یہ ہے کہ امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا گیا ہے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ

عنہما فرماتے ہیں کہ سنت یہ ہے کہ جب تو رسول اللہ ﷺ کی قبر انوار کے پاس آئے تو قبلہ کی جانب سے آ اور اپنی پیٹھ قبلہ کی جانب رکھ اور منہ رسول اللہ ﷺ کی طرف کر پھر عرض کر السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ تعالی وبرکاتہ

امام ابن جماعۃ کی المنسک الکبیر میں ابوحنیفہ کا مذہب یہ لکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں جب سلام کے لئے حاضر ہو سر مبارک کے پاس کھڑا ہو، اور سر مبارک کو بائیں جانب رکھے اور دیوار مبارک سے چار ہاتھ دور کھڑا ہو، رسول اللہ ﷺ کی کا جانب منہ کرے اور قبلہ کی جانب پیٹھ کرے، کرمانی نے شاذ قول کیا ہے کہ قبلہ کی جانب منہ کرے اور رسول اللہ ﷺ کی طرف پیٹھ کرے اور بعض لوگوں کی ان کی اتباع کی اس میں کوئی بھی ایسی بات نہیں کہ جس کی پیری کی جائے، زیادہ معتمد یہ ہے جو میں نے نقل کیا ہے، اس میں کوئی شک والی بات ہی نہیں ہے کیونکہ جب زندہ زندہ کو سلام کرتا ہے تو اس کی طرف منہ کر کے کرتا ہے نہ کہ اس کی جانب پیٹھ کر کے۔

اور علقمہ سے مروی ہے کہ امہات المومنین کے حجرات کے مسجد میں داخل ہونے سے پہلے لوگ گھر کے دروازے پر کھڑے ہو کر سلام عرض کیا کرتے تھے اس وقت مشکل تھا رسول اللہ ﷺ کے چہرہ مبارک کے سامنے کھڑے ہو کر سلام عرض کرنا وہ صرف رسول اللہ ﷺ کی قبر شریفہ کی طرف ہی منہ کیا کرتے تھے گھر کی جانب کھڑے ہوتے تو سامنے سر شریف کی جانب ہوتی تھی۔ (۷)

## امام مالک رضی اللہ عنہ کا فتوی

عن ابن حمید قال: ناظرا أبو جعفرٍ أمیرُ الْمُؤْمنینَ مَالِکًا فی مسْجد رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال لهُ مَالِکٌ یَا أمیرَ الْمُؤْمنین لا ترْفعْ صوْتک فی هذا المسْجد فإنَّ اللّٰهَ تعَالٰی أدَّبَ قوْمًا فقال ﴿یٰأیُّها الَّذین امنُوْا لا ترْفعُوْا اصْواتکُمْ فوْق صوْت النَّبیِّ ولا تجْهرُوْا



لَهٗ بِالْقَوْلِ کَجَهْرِ بَعْضِکُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ اَعْمٰلُکُمْ وَ اَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ﴾ وَمَدَحَ قَوْمًا فَقَال ﴿اِنَّ الَّذِیْنَ یَغُضُّوْنَ اَصْوٰتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰی لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّ اَجْرٌ عَظِیْمٌ ﴾ وَذَمَّ قَوْمًا فَقَال ﴿اِنَّ الَّذِیْنَ یُنَادُوْنَکَ مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرٰتِ اَکْثَرُهُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ﴾ وَإِنَّ حُرْمَتَهُ مَیِّتًا کَحُرْمَتِهِ حَیًّا فَاسْتَکَانَ لَهَا أَبُو جَعْفَرٍ وَقَالَ یَا أَبَا عَبْدِ اللّٰهِ أَسْتَقْبِلُ الْقِبْلَةَ وَأَدْعُو أَمْ أَسْتَقْبِلُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ؟ فَقَالَ وَلِمَ تَصْرِفُ وَجْهَکَ عَنْهُ وَهُوَ وَسِیلَتُکَ وَوَسِیلَةُ أَبِیکَ آدَمَ عَلَیْهِ السَّلَامُ إِلَی اللّٰهِ تَعَالٰی یَوْمَ الْقِیَامَةِ؟ بَلِ اسْتَقْبِلْهُ وَاسْتَشْفِعْ بِهِ فَیُشَفِّعُهُ اللّٰهُ قَالَ اللّٰهُ تعالی
﴿وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْکَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِیْمًا ﴾

ترجمہ: امام ابن حمید رحمۃ اللہ تعالی علیہ سے مروی ہے کہ امیر المومنین ابوجعفر منصور نے حضرت امام مالک رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ ﷺ کی مسجد شریف میں مناظرہ کیا تو امام مالک رضی اللہ عنہ نے امیر المومنین کو فرمایا: اے امیر المومنین! رسول اللہ ﷺ کی مسجد میں اونچا نہ بولیں بے شک اللہ تعالی نے ایک قوم کو ادب سکھاتے ہوئے فرمایا:

﴿اے ایمان والو اپنی آوازیں اونچی نہ کرو اس غیب بتانے والے (نبی) کی آواز سے اور ان کے حضور بات چلا کر نہ کہو جیسے آپس میں ایک دوسرے کے سامنے چلاتے ہو کہ کہیں تمہارے عمل اکارت نہ ہو جائیں اور تمہیں خبر نہ ہو﴾ اور ایک قوم کی مدح فرمائی:

﴿بیشک وہ جو اپنی آوازیں پست کرتے ہیں رسول اللہ کے پاس وہ ہیں جن کا دل اللہ نے پرہیزگاری کے لئے پرکھ لیا ہے ان کے لئے بخشش اور بڑا ثواب ہے﴾

اور ایک قوم کی مذمت بیان فرمائی: ﴿بیشک وہ جو تمہیں حجروں کے باہر سے پکارتے ہیں ان میں اکثر بے عقل ہیں﴾

امام مالک رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بے شک رسول اللہ ﷺ کا احترام جس طرح آپ ﷺ کی ظاہری حیات مبارکہ میں تھا آج بھی اسی طرح ہے، خلیفہ امیر المومنین نے عرض کیا اے ابوعبداللہ! آپ یہ ارشاد فرمائیں کہ میں جب دعا کروں تو منہ قبلہ کی طرف کروں یا رسول اللہ ﷺ کی طرف کروں؟ امام مالک رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے خلیفہ! آپ رسول اللہ ﷺ کی خدمت سے کیسے موڑ سکتے ہیں؟

حالانکہ قیامت کے دن بھی آپ کے والد حضرت سیدنا آدم علیہ السلام کے وسیلہ جو بنیں گے وہ رسول اللہ ﷺ ہی ہیں، آپ دعا کے وقت رسول اللہ ﷺ کی طرف منہ کریں اور رسول اللہ ﷺ سے شفاعت طلب کریں اور رسول اللہ ﷺ بھی آپ کے لئے اللہ تعالی کی بارگاہ میں عرض کریں گے اور اللہ تعالی رسول اللہ ﷺ کی شفاعت آپ کے حق میں قبول فرمالے گا۔

﴿اور اگر جب وہ اپنی جانوں پر ظلم کریں تو اے محبوب تمہارے حضور حاضر ہوں اور پھر اللہ سے معافی چاہیں اور رسول ان کی شفاعت فرمائے تو ضرور اللہ کو بہت توبہ قبول کرنے والا مہربان پائیں﴾ (۸)

## منہ رسول اللہ ﷺ کی جانب کرو

**وقال مالک فی روایة ابن وهب :إذا سلم علی النبی صلی اللّٰه علیه وسلم ودعا یقف ووجهه إلی القبر لا إلی القبلة، ویدنو، ویسلم، ولا یمس القبر بیده.**

ترجمہ: حضرت سیدنا امام مالک رضی اللہ عنہ نے ابن وہب رضی اللہ عنہ کی روایت کے متعلق فرمایا: جب کوئی سلام کرے رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں اور دعا کرے تو اس کو چاہئے کہ وہ اپنا منہ رسول اللہ ﷺ کی جانب کرے اور قریب ہو کر کھڑا ہو اور سلام عرض کرے اور بطور ادب رسول اللہ ﷺ کی قبر انور کو ہاتھ نہ لگائے۔ (۹)



## رسول اللہ ﷺ کے مزار اقدس کے پاس توبہ کرنا

**قال عبدالقادر الجیلانی اثناء کلامه عن احکام الحج والمعتمر قال :فاذا من الله علیه بالعافیة وقدم المدینة، فالمستحب له أن یأتی مسجد النبی صلی الله علیه وسلم فلیقل عند دخول المسجد:**

ترجمہ: حضرت الشیخ عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ عنہ حج اور عمرہ کے احکام بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں: جب اللہ تعالی کسی پر احسان فرمائے اور مدینہ منورہ آئے تو اس کے لئے مستحب ہے کہ وہ مسجد نبوی شریف میں حاضری دے چاہئے کہ وہ یہ درود شریف مسجد میں داخل ہوتے ہی پڑھے (**اللهم صل علی سیدنا محمد وعلی آل سیدنا محمد**) درود شریف پڑھنے کے بعد رسول اللہ ﷺ کے سامنے کھڑا ہو کر یہ عرض کرے

**(اللهم انک قلت فی کتابک لنبیک:)**

اے اللہ تو نے اپنی کتاب میں اپنے نبی ﷺ کو کہا

**ولو أنهم اذ ظلموا أنفسهم جاء وک فاستغفروا الله واستغفر لهم الرسول لوجدوا الله توابا رحیما(سورة النساء )وانی اتیت نبیک تائبا من ذنوبی، فاسألک ان توجب لی المغفرة، کما اوجبتها لمن اتاه فی حیاته، فاقر عنده بذنوبه فدعا له نبیه فغفرت له، اللهم انی اتوجه الیک بنبیک علیه سلامک نبی الرحمة، یا رسول الله انی اتوجه بک الی ربی لیغفر لی ذنوبی اللهم انی أسألک بحقه ان تغفر لی وترحمنی.**

اور بے شک میں تیرے نبی ﷺ کے پاس حاضر ہوا ہوں اور اپنے گناہوں سے توبہ کرتا ہوں، اور میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ تو میری مغفرت فرمادے جس طرح تو رسول اللہ ﷺ کی ظاہری حیات مبارکہ میں آنے والوں کی اور اپنے گناہوں کا اقرار کرنے والوں کی بخشش فرماتا تھا۔ اے اللہ! میں تیری طرف تیرے نبی ﷺ کے توسل متوجہ ہوا ہوں جو

نبی رحمت ہیں، یارسول اللہ ﷺ میں آپ کے توسل سے اپنے رب تعالی کی طرف متوجہ ہوا ہوں، تاکہ میرا رب مجھے بخش دے اللہ میں تجھ سے تیرے محبوب ﷺ کے حق کے سبب سوال کرتا ہوں تو میرے گناہوں کو معاف فرما اور میرے حال پر رحم فرما۔(۱۰)

## رسول اللہ ﷺ کے مزار اقدس کے پاس نماز پڑھنا

وقال الشیخ عبدالقادر الجیلانی رضی الله عنه ويستحب ان يصلی بين القبر والمنبر فی الروضة وان احب ان يتمسح بالمنبر تبركا به

ترجمہ: الشیخ عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو شخص رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضری دے اس کے لئے مستحب ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے منبر مبارک اور روضہ مبارک کے درمیان نماز ادا کرے اور میں یہ بھی پسند کرتا ہوں کہ رسول اللہ ﷺ کے منبر مبارک کو بطور تبرک مسح کیا جائے۔(۱۱)

## امام ابوعبداللہ الحنبلی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا فتوی

وفی المستوعب لأبی عبد الله السامریّ الحنبلی ثم يأتی حائط القبر فيقف ناحيته ويجعل القبر تلقاء وجهه والقبلة خلف ظهره والمنبر عن يساره وذكر السلام والدعاء ومنه اللهم إنك قلت فی كتابك لنبيك عليه السلام ولو أنهم إذ ظلموا أنفسهم الآية وأنی أتيت نبيك مستغفرا فأسألك أن توجب لی المغفرة كما أوجبتها لمن أتاه فی حياته اللهم أنی أتوجه إليك بنبيك صلی الله عليه وسلم .

ترجمہ: المستوعب جو امام ابوعبداللہ السامری الحنبلی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی ہے، اس میں فرماتے ہیں کہ پھر رسول اللہ ﷺ کی قبر مبارک کے پاس دیوار کی جانب سے آئے اور اپنا چہرہ رسول اللہ ﷺ کے چہرہ مبارک کی طرف کرے اور قبلہ کو پیٹھ کرے اور منبر مبارک کو اپنی بائیں جانب رکھے، اور سلام عرض کرے اور دعا کرے، اور یہ بھی دعا کرے



اے اللہ! بے شک تو نے اپنے نبی ﷺ کے بارے میں فرمایا ہے اور بے شک میں تیرے نبی ﷺ کے پاس حاضر ہوا ہوں اور اپنے گناہوں سے توبہ کرتا ہوں، اور میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ تو میری مغفرت فرمادے جس طرح تو رسول اللہ ﷺ کی ظاہری حیات مبارکہ میں آنے والوں کی اور اپنے گناہوں کا اقرار کرنے والوں کی بخشش فرماتا تھا، اے اللہ! میں تیری طرف تیرے نبی ﷺ کے توسل متوجہ ہوا ہوں جو نبی رحمت ہیں، تو میرے گناہوں کو معاف فرما اور میرے حال پر رحم فرما۔(۱۲)

## امام ابن وہب رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا فتوی

وقال عياض قال مالك فی رواية ابن وهب إذا سلم علی النبی صلی الله عليه وسلم ودعا يقف ووجهه إلی القبر لا إلی القبلة ويدنو ويسلم.

ترجمہ: اور قاضی عیاض رحمۃ اللہ تعالی علیہ فرماتے ہیں: کہ امام مالک رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے امام ابن وہب رضی اللہ عنہ سے روایت فرمایا: جب کوئی رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں سلام عرض کرے تو اپنا چہرہ رسول اللہ ﷺ کی قبر شریف کی جانب کرے اور اپنی پیٹھ قبلہ کی طرف کرے اور قریب ہو کر کھڑا ہوا اور سلام عرض کرے۔(۱۴)

## امام نووی اور امام ابوموسی رحمۃ اللہ تعالی علیہما کا فتوی

وفی رؤوس المسائل للنوویّ عن الحافظ أبی موسی الأصفهانیّ إنه روی عن مالك قال إذا أراد الرجل أن يأتی قبر النبیّ صلی الله عليه وسلم فيستدبر القبلة ويستقبل النبیّ صلی الله عليه وسلم ويصلی عليه ويدعو له

ترجمہ: رؤوس المسائل میں حضرت سیدنا امام نووی رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے حافظ ابو موسی الاصفہانی رحمۃ اللہ تعالی علیہ سے روایت کیا انہوں نے امام مالک رضی اللہ عنہ سے

روایت کیا کہ جب کوئی شخص رسول اللہ ﷺ کے مزار شریف پر حاضر ہو تو قبلہ کی جانب پیٹھ کرے اور اپنا منہ رسول اللہ ﷺ کی طرف کرے، اور درود شریف پڑھے اور دعا کرے۔

(۱۵)

## امام ابراہیم حربی کا فتویٰ

**وقال إبراهيم الحربيّ في مناسكه تولى ظهرك القبلة وتستقبل وسطه يعني القبر وفي مسند أبي حنيفة رحمه الله لأبي القاسم طلحة عن أبي حنيفة جاء أيوب السختيانيّ فدنا من قبر النبيّ صلى الله عليه وسلم فاستدبر القبلة وأقبل بوجهه إلى القبر وبكى بكاء غير متباك وقال المجد اللغويّ روينا عن عبد الله بن المبارك قال سمعت أبا حنيفة يقول قدم أيوب السختيانيّ وأنا بالمدينة فقلت لأنظرنّ ما يصنع فجعل ظهره مما يلي القبلة ووجهه مما يلي وجه رسول الله صلى الله عليه وسلم وبكى غير متباك.**

امام ابراہیم الحربی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی کتاب المناسک میں فرماتے ہیں کہ تو جب رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضری دے تو اپنی پیٹھ قبلہ کی جانب کر اور اپنا منہ رسول اللہ ﷺ کی طرف کرتے ہوئے قبر مبارک کے درمیان میں کھڑا ہو۔

مسند امام ابی حنیفہ میں ہے کہ امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت ایوب سختیانی رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کی قبر مبارک کے قریب آئے تو انہوں نے قبلہ کی جانب پیٹھ کی اور اپنا منہ رسول اللہ ﷺ کی طرف کیا، اور بہت زیادہ روئے۔ امام مجد اللغوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: ہم نے روایت کیا عبداللہ بن مبارک رضی اللہ عنہ سے انہوں نے کہا ہم نے سنا امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ سے وہ فرماتے تھے کہ ایوب سختیانی رضی اللہ عنہ اور میں دونوں مدینہ منورہ آئے۔ میں نے کہا کہ میں ضرور دیکھوں گا کہ حضرت



سختیانی رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں کیسے حاضری دیتے ہیں، وہ حاضر ہوئے اور اپنی پیٹھ قبلہ کی جانب کی اور منہ رسول اللہ ﷺ کی طرف کیا اور زار و قطار رونے لگے۔

(۱۶)

# مزارات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر حاضری اوران کے پاس دعا



## حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے مزار کے پاس دعا

وَعَنِ الْأَصْمَعِيِّ عَنْ أَبِيْهِ :أَنَّ أَبَا أَيُّوْبَ قُبِرَ مَعَ سُوْرِ الْقُسْطِنْطِيْنِيَّةِ، وَبُنِيَ عَلَيْهِ فَلَمَّا أَصْبَحُوا، فَكَانُوا إِذَا قَحِطُوا، كَشَفُوا عَنْ قَبْرِهِ فَأُمْطِرُوا.

قَالَ الْوَاقِدِيُّ :مَاتَ أَبُو أَيُّوْبَ سَنَةَ اثْنَتَيْنِ وَخَمْسِيْنَ، دُفِنَ بِأَصْلِ حِصْنِ الْقُسْطِنْطِيْنِيَّةِ .فَلَقَدْ بَلَغَنِي أَنَّ الروم يتعاهدون قبره وَيَسْتَسْقُوْنَ بِهِ.

ترجمہ: امام اصمعی رضی اللہ عنہ اپنے والد ماجد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کی قبر مبارک قسطنطیہ کی دیوار کے ساتھ ہے ،اس پر عمارت تعمیر کی گئی ہے، جب رومی لوگ قحط میں مبتلا ہوتے ہیں تو حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے مزار شریف کو کھولتے ہیں تو بارش آ جاتی ہے۔امام واقدی رحمۃ اللہ تعالی علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کا وصال شریف ۵۲ ھ میں ہوا ، اوران کی تدفین قسطنطیہ کی دیوار کے نیچے ہوئی ،اور مجھے یہ بات پہنچی ہے کہ رومی لوگ آپ کے مزار اقدس پر بہت زیادہ حاضری دیتے ہیں ،اورآپ رضی اللہ عنہ کے توسل سے بارش مانگتے ہیں ۔(۱۷)(۱۸)

(یادرہے قسطنطیہ کا نیا نام استنبول ہے )

## مزار حضرت حجر بن عدی رضی اللہ عنہ

كان حجر بن عدی رضی الله عنه قتله سنة إحدى وخمسين، وقبره مشهور بعذراء وكان مجاب الدعوة.

ترجمہ: حضرت حجر بن عدی رضی اللہ عنہ کو ۵۱ ھ میں شہید کیا گیا ،ان کا مزار شریف بہت مشہور ہے اور وہاں پر دعا قبول ہوتی ہے۔(۱۹)

## حضرت ابراہیم بن رسول اللہ ﷺ کا مزار شریف

ودفن بالبقيع، وقبره مشهور عليه قبة، وصلى عليه رسول الله - صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ -، وكبر أربع تكبيرات، هذا قول جمهور العلماء، وهو الصحيح.

ترجمہ: حضرت سیدنا ابراہیم بن ابی القاسم محمد رسول اللہ ﷺ کی تدفین جنت البقیع میں ہوئی اور ان کے مزار شریف پر گنبد ہے ان کا جنازہ رسول اللہ ﷺ نے پڑھایا تھا اور چار تکبیریں کہی تھیں، یہی جمہور علماء کا قول ہے اور یہی صحیح ہے۔(۲۰)

## حضرت عبداللہ بن ربیعہ الباہلی رضی اللہ عنہ کا مزار

عَبد الله بن رَبيعَة البَاهِليّ وقبره مشهور إلى اليوم يستسقى به.

ترجمہ: حضرت عبداللہ الباہلی رضی اللہ عنہ کا مزار شریف آج تک مشہور ہے، ان کے مزار کے توسل سے بارش طلب کی جاتی ہے۔(۲۱)

## امام حسین رضی اللہ عنہ کا مزار

وقتل يَوْم الجمعة، وقيل: يَوْم السبت، وهو يَوْم عاشوراء من سنة إحدى وستين بكربلاء من أرض العراق، وقبره مشهور يزار.

ترجمہ: امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت جمعہ کے دن ہوئی، اور یوم عاشور تھا (سنہ ۶۱ ھ) میں کربلاء جو عراق میں ہے، آپ رضی اللہ عنہ کا مزار شریف بہت مشہور ہے اور اس کی زیارت کی جاتی ہے۔(۲۲)

اس فقیر کو اللہ تعالی نے امام حسین رضی اللہ عنہ کے مزار شریف کی زیارت کی سعادت سے نوازا ہے۔



## حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کا مزار شریف

ودفن عند أُحد في موضعه، وقبره مشهور يزار ويتبرك به،

ترجمہ: حضرت سیدنا امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کا مزار شریف احد شریف کے دامن میں ہے اور ان کا مزار شریف بہت مشہور ہے اس کی زیارت کی جاتی ہے اور مزار شریف سے برکت حاصل کی جاتی ہے۔(۲۳)

نوٹ: حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار شریف پر جب فقیر ۲۰۱۶ میں حاضر ہوا تو وہاں پر لال رنگ کے رومال والے پاکستانی موجود تھے وہ لوگوں کو یہ کہہ رہے تھے کہ یہاں کیا لینے آئے ہو؟ مگر جب ۲۰۱۷ میں حاضری ہوئی تو وہی لال رومال والے لوگوں کو زیارت کروا رہے تھے اور ریال بٹور رہے تھے۔

## عقیل بن أبی طالب الصحابی رضی اللہ عنہ

توفي في خلافة معاوية، وقد كف بصره، ودُفن بالبقيع، وقبره مشهور عليه قبة.

ترجمہ: حضرت سیدنا عقیل بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کا وصال شریف حضرت سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے مبارک زمانے میں ہوا، یہ نابینا ہو گئے تھے، ان کی تدفین جنت البقیع میں ہوئی، اور ان کی قبر مشہور ہے اور اس پر گنبد بنا ہوا ہے۔(۲۴)

نوٹ: یہ امام نووی رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے اپنے دور مبارک کی بات کی ہے جب لوگ رسول اللہ ﷺ کے عاشق اور باادب تھے، اس وقت امریکی یا برطانوی بادشاہ نہیں آئے تھے، اس لئے اس وقت مزارات پر گنبد موجود تھے۔

## حضرت عمرو رضی اللہ عنہ کا مزار شریف

عَمرو بْن الحمق بْن الكاهن بْن حبيب بْن عَمرو بْن القين بْن رزاح

بُن عَمرو بُن سعد بُن كعب بُن عَمرو بُن رَبيعة الخزاعی هاجر إِلَى النَّبِيّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بعد الحديبية، وقيل :بل أسلم عام حجة الوداع، وقبره مشهور بظاهر الموصل يزار، وعليه مشهد كبير،

ترجمہ: حضرت عمرو رضی اللہ عنہ کا مزار شریف موصل (یہ عراق کا ایک صوبہ ہے) میں ہے، اس کی زیارت کی جاتی ہے، اوراس پر ایک بہت بڑی خانقاہ بنی ہوئی ہے۔(۲۵)



# ائمہ محدثین کا مبارک عمل

## الحافظ ابن ابی عاصم (۲۰۶ـ۲۸۷ھ)

طَلْحَةُ بْنُ عُبَيْدِ اللَّهِ .مِنْ ذَلِكَ الْمَوْضِعِ فَاشْتُرِيَ لَهُ دَارٌ بِسَبْعِينَ أَلْفَ دِرْهَمٍ وَهِيَ الَّتِي فِيهَا قَبْرُهُ بِحَضْرَةِ الْهِجْرَتَيْنِ وَقَدْ رَأَيْتُ جَمَاعَةً مِنْ أَهْلِ الْعِلْمِ وَأَهْلِ الْفَضْلِ إِذَا هُمْ أَخَذَهُمْ أَمْرٌ قَصَدَ إِلَى قَبْرِهِ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ وَدَعَا بِحَضْرَتِهِ، وَكَانَ يَعْرِفُ الْإِجَابَةَ، وَأَخْبَرَنَا مَشَايِخُنَا قَدِيمًا أَنَّهُمْ رَأَوْا مَنْ كَانَ قَبْلَهُمْ يَفْعَلُهُ.

ترجمہ: حضرت سیدنا طلحہ بن عبیداللہ رضی اللہ عنہ نے ایک گھر خریدا جس کی قیمت ستر ہزار درہم تھی اور یہیں پر ہی آپ رضی اللہ عنہ کا مزار بنا اور میں نے خود دیکھا ہے کہ اہل علم واہل فضل کی جماعت جب بھی ان کو کوئی مسئلہ پیش آتا تو ان کی قبر پر آتے اور سلام کرتے اور ان کی قبر کے پاس دعا کرتے اور وہاں دعا کی اجابت کو پہچانتے تھے، اور ہم کو ہمارے مشائخ نے بھی خبر دی ہے کہ انہوں نے اپنے سے پہلے لوگوں کو بھی حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ کے مزار شریف پر آتے اور دعا کرتے دیکھا ہے۔ (۲۶)

## امام الائمۃ ابن خزیمہ (۲۲۳ـ۳۱۱ھ)

قال امام الحاكم في تاريخ نيسابور: وسمعت أبا بكر محمد بن المؤمل بن الحسن بن عيسى يقول خرجنا مع إمام أهل الحديث أبي بكر بن خزيمة وعديله أبي علي الثقفي مع جماعة من مشائخنا وهم إذ ذاك متوافرون إلى زيارة قبر علي بن موسى الرضى بطوس 1قال فرأيت من تعظيمه يعني بن خزيمة لتلك البقعة وتواضعه لها وتضرعه عندها ما تحيرنا.

ترجمہ: امام حاکم نے تاریخ نیشاپور میں لکھا ہے میں نے سنا ابوبکر محمد بن المومل بن الحسن بن عیسی کو فرماتے ہوئے سنا کہ ہم امام اہل حدیث کے امام ابوبکر بن خزیمہ اور ان کے



ہم زلف ابوعلی الثقفی رحمۃ اللہ تعالی علیہ اور ان کی پوری جماعت کے ساتھ جن میں مشائخ کرام تھے سارے لوگ حضرت سیدنا علی بن موسی الرضا رضی اللہ عنہ کی قبر مبارک کی زیارت کے لئے طوس گئے، فرماتے ہیں کہ میں دیکھا جو حضرت امام ابن خزیمہ رضی اللہ عنہ نے اس جگہ کی تعظیم کی اور وہاں تواضع اور انکساری کی اس نے ہم کو حیرت میں مبتلا کر دیا۔ (۲۷)

جی جناب اب کیا کہیں گے دو لفظی کتاب کا مطالعہ کرنے والے جن کو سوائے حرام وشرک اور بدعت کے علاوہ کچھ بھی نہیں آتا یہ امام ہیں اہل حدیث کے جن کا یہ عمل آج گمراہ لوگوں کے نزدیک شرک ہے۔

## امام ابن حبان رضی اللہ عنہ (۳۵۴ھ)

قال ابن حبان امام الجرح والتعديل في كتابه الثقات علي بن موسى الرضا وهو علي بن موسى بن جعفر بن محمد بن علي بن الحسين بن علي بن أبي طالب أبو الحسن من سادات أهل البيت وعقلائهم وجلة الهاشميين ونبلائهم .مات علي بن موسى الرضا بطوس من شربة سقاه إياها المأمون فمات من ساعته وذلك في يوم السبت آخر يوم سنة ثلاث ومائتين وقبره بسنا باذ خارج النوقان مشهور يزار بجنب قبر الرشيد، قد زرته مرارا كثيرة وما حلت بي شدة في وقت مقامي بطوس فزرت قبر علي بن موسى الرضا صلوات الله على جده وعليه ودعوت الله إزالتها عني إلا أستجيب لي وزالت عني تلك الشدة وهذا شيء جربته مرارا فوجدته كذلك "كَذَلِكَ أماتنا الله على محبة المصطفى وَأهل بيته صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الله عَلَيْهِ وَعَلَيْهِم أَجْمَعِينَ.

ترجمہ: امام ابن حبان رحمۃ اللہ تعالی علیہ جو کہ جرح وتعدیل کے امام ہیں اپنی کتاب

الثقات میں فرماتے ہیں کہ حضرت سیدنا علی بن موسیٰ الرضا رضی اللہ عنہ جو کہ علی بن موسیٰ بن جعفر صادق بن محمد باقر بن علی (زین العابدین) بن الحسین بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنھم ہیں جو کہ سادات اہل بیت، بڑے دانا اور اجل ہاشمی ہیں، حضرت سیدنا علی بن موسیٰ الرضا رضی اللہ عنہ کا وصال طوس میں ہوا مامون نے آپ کے زہر پلائی جس کی وجہ سے فوراً آپ رضی اللہ عنہ کا وصال ہوگیا، تاریخ وصال: ہفتہ کے دن تھا اور ۲۰۳ھ تھی، اور آپ رضی اللہ عنہ کا مزار شریف نوقان سے باہر سناباذ میں ہے، رشید کے قرب بھی ساتھ ہے، جو کہ بہت معروف ہے جس کی زیارت کی جاتی ہے، میں نے بہت مرتبہ زیارت کی ہے، جب بھی میں نے ان کے مزار پاس کسی پریشانی کے دور ہونے کی دعا کی ہے اللہ تعالیٰ نے وہ پریشانی دور فرمادی ہے، یہ میں نے بہت مرتبہ تجربہ کیا ہے، اللہ تعالیٰ یوں ہی ہم رسول اللہ ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پاک رضی اللہ عنھم کی محبت میں موت عطا فرمائے۔ (۲۸)

## الحافظ المحاملی (صاحب الامالی المحاملی ۲۳۵۔۳۳۰ھ)

كان ابوعبدالله ابن المحاملي يقول: اعرف قبر معروف الكرخي منذسبعين سنة ماقصده مهموم الافرج الله همه .

ترجمہ: امام ابوعبداللہ ابن المحاملی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ میں حضرت سیدنا معروف کرخی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی قبر شریف کو ستر سال سے جانتا ہوں، جب بھی کوئی غمگین شخص ان کے مزار پر آیا ہے اللہ تعالیٰ نے اس کا غم دور فرمادیا ہے۔ (۲۹)

## امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کی قبر کے پاس دعا

قال الامام ابن حجر رحمة الله تعالى عليه: ان قبر الامام ابو حنيفة رض الله عنه غوث لقضاء الحوائج اعلم انه لم يزل العلماء وذوالحاجات يزورون قبره ويتوسلون عنه فى قضاء الحوائج ويرون نجح ذلك منهم الامام الشافعى رضى الله عنه لما كان



ببغداد فانه جاء عنه انه قال :۔ لاتبرک بابى حنيفة واجئى الى قبره فاذاعرضت لى حاجة صليت ركعتين وجئت الى قبره وسالت الله عنده فتقضى سريعاً.

ترجمہ: امام ابن حجر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: کہ امام اعظم رضی اللہ عنہ کی قبر مبارک قضائے حاجات کے لئے غوث ہے، علماء کرام اور اصحاب حاجات ہمیشہ اپنی حاجات کو پورا کرنے کے لئے آپ کی قبر کی زیارت کرتے رہے ہیں، اور اپنی حاجات کو پورا کرنے کے لئے آپ کی قبر کے پاس توسل کرتے رہے ہیں اور اس کو درست جانتے رہے ہیں۔

ان میں حضرت امام شافعی رضی اللہ عنہ بھی ہیں جب آپ بغداد شریف میں تھے تو آپ امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کی قبر کے پاس آتے اور فرماتے تھے کہ میں امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ سے برکت حاصل کرتا ہوں، جب مجھے کوئی پریشانی لاحق ہوتی ہے تو میں دو رکعت نفل ادا کر کے حضرت امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کی قبر مبارک کے پاس آ کر دعا کرتا ہوں اللہ تعالیٰ فوراً میرا حاجت پوری فرمادیتا ہے۔ (۳۰)

## امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر توبہ کرتے

ولما صلّى عليه ووضع فى حفرته فاح من تراب قبره رائحة طيبة كالمسك ودامت أيامًا، وجعل الناس يختلفون إلى قبره مدة يأخذون منه .وقال عبد الواحد بن آدم الطواويسى رأيت النبى صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ -ومعه جماعة من أصحابه وهو واقف فى موضع فسلمت عليه فردّ علىّ السلام فقلت :ما وقوفك هنا يا رسول الله؟ قال أنتظر محمد بن إسماعيل، قال فلما كان بعد أيام بلغنى موته فنظرت فإذا هو فى الساعة التى رأيت فيها النبى -صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ-، ولما ظهر أمره بعد وفاته خرج بعض مخالفيه إلى

قبره وأظهروا التوبة والندامة.

ترجمہ: جب امام بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا جنازہ پڑھادیا گیا اور آپ کو قبر میں رکھا گیا تو کستوری کی خوشبو آپ کے مزار شریف سے مہک اٹھی اور وہ بہت دنوں تک آتی رہی، اور لوگ آپ کے مزار شریف پر حاضری دیتے اور وہاں سے مٹی لے جاتے۔

عبدالواحد بن آدم الطّوالیسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کی زیارت کی اور صحابہ کرام رضی اللہ عنھم کی جماعت بھی آپ کے ساتھ تھی، رسول اللہ ﷺ ایک جگہ تشریف فرما ہیں میں نے سلام عرض کیا تو کریم آقا ﷺ نے اس کا جواب عطا فرمایا میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ آپ یہاں؟ تو کریم آقا ﷺ نے فرمایا: میں یہاں محمد بن اسماعیل بخاری کا انتظار رہا ہوں، کچھ دنوں کے بعد مجھے اطلاع ملی کہ امام بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فوت ہو گئے ہیں، جب میں نے غور کیا تو وہی وقت تھا امام بخاری کے وصال کا جب میں نے رسول اللہ ﷺ کی زیارت کی تھی، جب یہ معاملہ ظاہر ہو تو وہ لوگ جو امام بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مخالف تھے وہ بھی امام بخاری رحمہ اللہ تعالیٰ کے مزار پر حاضر ہو کر اظہار ندامت اور توبہ کرنے لگے۔(۳۱)

## امام بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مزار پر دعا

وقال أبو عليّ الحافظ: أخبرنا أبو الفتح نصر بن الحسن السمرقندي قدم علينا بلنسية عام أربعة وستين وأربعمائة، قال: قحط المطر عندنا بسمرقند في بعض الأعوام فاستسقى الناس مرارًا فلم يسقوا، فأتى رجل صالح معروف بالصلاح إلى قاضي سمرقند وقال له إني قد رأيت رأيًا أعرضه عليك قال وما هو؟ قال أرى أن تخرج ويخرج الناس معك إلى قبر الإمام محمد بن إسماعيل البخاري وتستسقي عنده فعسى الله أن يسقينا، فقال



القاضي نعم ما رأيت فخرج القاضي ومعه الناس واستسقى بهم وبكى الناس عند القبر وتشفعوا بصاحبه، فأرسل الله تعالى السماء بماء عظيم غزير أقام الناس من أجله بخرتنك سبعة أيام أو نحوها لا يستطيع أحد الوصول إلى سمرقند من كثرة المطر وغزارته، وبين سمرقند وخرتنك ثلاثة أيام.

ترجمہ: امام قسطلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ شرح بخاری میں امام بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے حالات میں لکھتے ہیں: ابوحافظ فرماتے ہیں کہ ہم کو خبر دی ابوالفتح نصر بن حسن سمرقندی نے کہ (۴۶۴ھ) میں سمرقند میں قحط ہو گیا بارش نہیں آتی تھی، لوگوں نے کئی بار بارش کیلئے دعا کی مگر بارش نہ ہوئی، تو ایک مرد صالح قاضی سمرقند کے پاس آیا۔ اس نے کہا: میں نے ایک خواب دیکھا ہے اگر اجازت ہو تو بیان کروں؟ تو قاضی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا: ہاں بیان کرو کیا خواب ہے؟ تو اس مرد صالح نے کہا کہ تم سب لوگ امام بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مزار پر جاؤ اور بارش کے لئے دعا کرو اللہ تعالیٰ بارش عطا فرما دے گا۔ سمرقند کے قاضی نے کہا: کہ تم نے کیا اچھا خواب دیکھا ہے، قاضی سمرقند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور اس کے ساتھ تمام لوگ امام بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی قبر مبارک کے پاس گئے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں روکر اور امام بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو وسیلہ بنا کر بارش کی دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف خوب بارش بھیجی جو کہ مسلسل سات دن تک جاری رہی لوگ خرتنگ سے باہر ہی نہ نکل سکے سمرقند کے کے لوگ خرتنگ ہی رہے خرتنگ سے سمرقند کا سفر تین کا ہے۔(۳۲)

## امام ابن حجر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا فرمان

وَيُفَرَّقُ بَيْنَ نَحْوِ الْعُلَمَاءِ وَالْأَقَارِبِ بِأَنَّ الْقَصْدَ إِظْهَارُ تَعْظِيمِ نَحْوِ الْعُلَمَاءِ بِإِحْيَاءِ مَشَاهِدِهِمْ وَأَيْضًا فَزُوَّارُهُمْ يَعُودُ عَلَيْهِمْ مِنْهُمْ مَدَدٌ أُخْرَوِيٌّ لَا يُنْكِرُهُ إِلَّا الْمَحْرُومُونَ بِخِلَافِ الْأَقَارِبِ .

ترجمہ: امام ابن حجر مکی رحمۃ اللہ تعالی علیہ فرماتے ہیں: علماء کرام اور عام رشتہ داروں کی قبور کی زیارت میں فرق ہے، علماء کرام کے مزارات کی زیارت کا مقصد اظہار تعظیم ہوتا ہے۔ نیز ان کے زائرین کو ان کی جانب مدد اخروی حاصل ہوتی ہے اور اس کا انکار سوائے محروم کے کوئی نہیں کرتا، بخلاف رشتہ داروں کی قبور کی زیارت کے ان کی قبور کی زیارت کسی اور مقصد کے لئے ہوتی ہے۔(۳۳)

## امام بخاری رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں

قال :وصنفت التاريخ الكبير إذ ذاک عند قبر النبي -صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ -في الليالي المقمرة.

ترجمہ: امام بخاری رحمۃ اللہ تعالی علیہ فرماتے ہیں: میں نے تاریخ کبیر تو رسول اللہ ﷺ کے مزار مبارک کے پاس چاندنی راتوں میں تصنیف کیا۔(۳۴)

## زیارت قبور کے مقاصد

علامہ ابن علان شافعی رحمۃ اللہ تعالی علیہ اور امام ابن حجر رحمۃ اللہ تعالی علیہما فرماتے ہیں

وقد قسم المصنف الزيارة إلى أقسام،

لأنها إما لمجرد تذكر الموت والآخرة فيكفي رؤية القبور من غير معرفة أصحابها،

وإما لنحو الدعاء فيسن لكل مسلم،

وإما للتبرك فيسن لأهل الخير لأن لهم في برازخهم تصرفات وبركات لا يحصى مددها.

وإما لأداء حق نحو صديق ووالد لخبر أبي نعيم من زار قبر والديه أو أحدهما يوم الجمعة كان كحجة ولفظ رواية البيهقي غفر له وكتب له براءة



وإما رحمة وتأنساً لخبر أنس ما يكون الميت في قبره إذا رأى من كان يحبه في الدنيا ولا يسن سفر الرجل لأجل الزيارة إلا لقبر نبيّ أو عالم أو صالح،

ترجمہ: مصنف رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے زیارت کی کئی اقسام بیان کی ہیں

(۱) یا تو زیارت موت و آخرت کو یاد کرنے کے لئے ہوتی ہے تو اس مقصد کے لئے اصحاب قبور کی معرفت کے بغیر محض قبور کی زیارت کی کافی ہے۔

(۲) یا زیارت اہل قبور کے لئے دعا کرنے کے لئے ہوتی ہے تو یہ ہر مسلمان کے لئے مسنون ہے۔

(۳) یا زیارت تبرک حاصل کرنے کے لئے ہوتی ہے تو یہ اہل خیر کے لئے مسنون ہے کیونکہ ان کے لئے برازخ میں تصرفات و برکات ہیں کہ ان کی مدد کا شمار نہیں کیا جا سکتا۔

(۴) یا زیارت حق کو ادا کرنے کے لئے ہوتی ہے مثلاً دوست والدین کی قبر کی زیارت۔

امام ابو نعیم رحمہ اللہ تعالی نے حدیث پاک نقل کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس نے اپنے والدین یا ان میں سے کسی ایک کی قبر کی زیارت جمعہ کے دن کی گویا اس نے حج کیا، بیہقی کے الفاظ ہیں کہ اس کی بخشش ہو گئی اور اس کے لئے جہنم سے برات لکھ دی گئی۔

(۵) یا زیارت قبور رحمت و تانیس کے لئے ہوتی ہے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میت جب اپنی قبر میں اس شخص کو دیکھتا ہے جو اس کو دنیا میں محبت کرتا تھا تو وہ خوش ہوتا ہے۔

قبور کی زیارت جو مسنون ہے ان میں انبیاء کرام علیہم السلام کے مزارات اور علماء کرام اور صلحاء کے مزارات ہیں۔(۳۵)

## امام سلیمان بن احمد رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا مزار شریف

عن ابی بکر أحمد بن مُوسَى الْحَافِظ يَقُول توفّي سُلَيْمَان بن أَحْمد

بن أيوب الطبراني في ذي القعدة يوم السبت ودفن يوم الأحد لليلتين بقيتا منه سنة ستين وثلاثمائة ودفن بباب مدينة جي المعروف بتيره بجنب حممة بن أبي حممة رضي الله عنه وقبره مشهور معروف يزار .

ترجمہ: حضرت ابوبکر بن احمد موسیٰ الحافظ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے حضرت سیدنا سلیمان بن احمد بن ایوب الطبرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہفتہ کے دن ذوالقعدہ (۳۶۰ھ) میں فوت ہوئے اوراتوار کے دن آپ کی تدفین شہر جی کے باب میں ہوئی، جو تیرہ کے نام سے معروف ہے، ان کا مزار حضرت حممہ بن ابی حممہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے قریب ہے اوران کا مزار شریف بہت مشہور ہے اوراس کی زیارت کی جاتی ہے۔(۳۶)

## امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ کا مزار

توفي ضحوة يوم الجمعة الثاني عشر من شهر ربيع الأول سنة إحدى وأربعين ومائتين، ودفن ببغداد، وقبره مشهور معروف يتبرك به.

ترجمہ: امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ کا وصال شریف بارہ ربیع الاول جمعۃ المبارک کو ضحوہ کبری کے وقت (۲۴۱ھ) میں ہوا، اوران کی تدفین بغداد معلّٰی میں ہوئی، ان کی قبر مبارک مشہور ومعروف ہے اوراس سے برکت حاصل کی جاتی ہے۔(۳۷)

## حضرت سیدنا أیوب النبی، علیہ السلام کا مزار شریف

وكان أيوب ببلاد حوران، وقبره مشهور عندهم في قرية بقرب نوى، عليه مشهد ومسجد، وقرية موقوفة على مصالحه، وعين جارية فيها قدم في حجر يقولون إنه أثر قدمه، ويغتسلون من العين ويشربون متبركين، ويقولون: إنها المذكورة في القرآن، وهي قطع



كبير جدًا في وسط صخرة عظيمة، وعليها مشهد، وهناك صخرة عليها مشهد يقولون: إنه كان يستند إليها، ويزورونها ويعتقدون بركة تلك المواضع كلها، والله أعلم.

ترجمہ: حضرت سیدنا ایوب علیہ السلام بلاد حوران میں رہتے تھے، ان کا مزار شریف ایک بستی میں جو کہ نوی کے قریب ہے، اس پرایک خانقاہ قائم ہے اورایک مسجد شریف ہے، اور پورا گاؤں ہے جو اس کی ضرورتوں کے لئے وقف ہے، وہاں پرایک چشمہ جاری ہے جس میں ایک پتھر ہے جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اس میں حضرت اَیوب علیہ السلام کے قدم شریف کا اثر ہے، لوگ اس چشمے میں غسل کرتے ہیں، اورحصول برکت کے لئے پیتے ہیں، اس جگہ پرایک بہت بڑا صخرہ ہے وہاں پربھی ایک خانقاہ قائم ہے، کہتے ہیں کہ یہاں پرحضرت ایوب علیہ السلام ٹیک لگایا کرتے تھے، اورلوگ اس کی بھی زیارت کرتے ہیں، اوران سب مقامات کوبرکت والا مقام اعتقاد کرتے ہیں۔(۳۸)

نوٹ: حضرت امام نووی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس وقت کی بات کی ہے جب اس مزار مبارک پر خدمت اہل سنت کے ذمہ تھی، کہ وہاں خانقاہ بھی تھی اور مشائخ بھی اور طالبان حق بھی ہوتے تھے، مگر ربیع الثانی (۱۴۳۷ھ/ ۲۰۱۷) جب فقیر کو حضرت سیدنا ایوب علیہ السلام کے مزار اقدس پر حاضری کی سعادت نصیب ہوئی تو وہاں پر کوئی خانقاہ نہ تھی بلکہ قبضہ بھی اہل تشیع کا تھا، اورجس چشمے کا ذکر امام نووی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کیا ہے یہ چشمہ آج بھی موجود ہے اور یہ پانی قدرے کھارا ہے تھوڑی سی مشکل سے پیا جاتا ہے، اور یہ کہا جاتا ہے کہ یہ پانی جلد کی تمام بیماریوں کے لئے بہت نفع مند ہے لوگوں نے بہت سی تعداد میں بوتلیں بھرلیں تھیں جو پاکستان لے آئے۔

## قاضی بکار بن قتیبہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزار شریف

القاضي أبو بكرة بكار بن قتيبة بن أبي برذعة بن عبيد الله بن بشر

بن عبيد الله بن أبي بكرة نفيع بن الحارث بن كلدة الثقفي صاحب رسول الله صلى الله عليه وسلم؛ كان حنفي المذهب، وقبره بالقرب من قبر الشريف ابن طبطبا وقبره مشهور هناك عند مصلى بني مسكين على الطريق تحت الكوم بينه وبين الطريق المذكور معروف باستجابة الدعاء عنده.

ترجمہ: قاضی ابوبکرہ بکار بن قتیبہ بن ابی برذعہ رضی اللہ عنہ حارث بن کلدہ الثقفی رضی اللہ عنہ کے اولاد میں سے ہیں اور حنفی المذہب تھے، ان کا مزار ابن طبطبا رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے مزار کے قریب ''کوم'' کے نیچے راستے پر بنی مسکین کا مصلی بھی پاس ہے اور یہ مزار شریف بہت مشہور ہے، ان کے مزار کے قریب دعا قبول ہوتی ہے۔(۳۹)

## امام الکیزانی کا مزار

قال الامام خلكان أبو عبد الله محمد بن إبراهيم بن ثابت بن إبراهيم بن فرح الكناني المقرء الأديب الشافعي الحامي المصرى المعروف بابن الكيزاني ودفن بالقرب من قبة الإمام الشافعي، رضى الله عنه، بالقرافة الصغرى، ثم نقل إلى سفح المقطم بقرب الحوض المعروف بأم مودود، وقبره مشهور هناك يزار، وزرته مرارا، رحمه الله تعالى.

امام ابن خلکان فرماتے ہیں کہ ابوعبداللہ محمد بن ابراہیم الشافعی الکیزانی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی تدفین قرافہ صغری میں امام شافعی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے قریب ہوئی، پھران کو مقطم میں جوحوض ام مودود کے نام سے مشہور ہے کے قریب دفن کیا گیا، ان کا مزار شریف بہت مشہور ہے اور اس کی زیارت کی جاتی ہے۔ امام بن خلکان کہتے ہیں میں نے خود بہت مرتبہ ان کے مزار کی زیارت کی ہے۔(۴۰)



## امام عبداللہ بن احمد رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا مزار شریف

عَبْدُ اللَّهِ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عَلِيِّ بْنِ الْحَسَنِ بْنِ إبراهيم بن طباطبا بن إسماعيل بْنِ إبراهيم بْنِ الحَسَنِ بْنِ الحَسَنِ ابن الْإمَام عَلي الحسني، أَبُو محمد الْمَصْرِيّ. (المتوفى:٣٤٨هـ)
وقبره مشهور بالقرافة بالدّعاء عنده.

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن احمد بن علی الحسنی ابومحمد المصری رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا مزار شریف قرافہ میں مشہور ہے اور اس کے پاس دعا کی جاتی ہے۔(۴۱)

## امام عبدالواحد رحمۃ اللہ تعالی علیہ

عبد الواحد بن محمد بن عليّ بن أحمد، الشّيخ القُدْوة، أبو الفَرَج الفقيه الحنبليّ، الواعظ الشّيرازيّ الأصل الحرّانيّ المولد، وكان يُعرف في بغداد بالمقدسيّ. (المتوفى:٤٨٦هـ) قلت: وقبره مشهور بجبّانة باب الصَّغير، يُزار ويُقْصَد، ويُدعى عنده.

ترجمہ: امام ذہبی رحمۃ اللہ تعالی علیہ فرماتے ہیں: عبدالواحد بن محمد رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا مزار شریف باب الصغیر میں مشہور ہے اور اسکی زیارت کی جاتی ہے، اور اس کا قصد لے کر لوگ دور دور سے آتے ہیں، اور وہاں دعا کی جاتی ہے۔(۴۲)

## امام محمد بن عبداللہ تومرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا مزار شریف

محمد بن عبد الله بن تُومَرْت، أبو عبد الله الملَقَّب نفسَه بالمهديّ المَصْمُودي، الهَرْغيّ، المغربيّ، (المتوفى: ٥٢٤هـ) دُفِن بالجبل، وقبرُه مشهورٌ معظَّم.

ترجمہ: امام ذہبی رحمۃ اللہ تعالی علیہ فرماتے ہیں: محمد بن عبدالہ بن تومرت المغربی رحمہ اللہ تعالی کی تدفین جبل میں کی گئی اور ان کی قبر بہت مشہور ہے اور اس کی تعظیم کی جاتی ہے۔(۴۳)

## محمد بن حمویہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزار شریف

مـحـمـد بـن حـمُّـويه بـن مـحـمد بن حمُّويه، أبو عبد الله الجُوَيْنيُّ الصُّوفيُّ .(المتوفى: ٥٣٠ھ)وقبره مشهور يُزَار ويُقْصَدُ.

ترجمہ: امام ذہبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: محمد بن حمویہ الجوینی الصوفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزار شریف مشہور ہے اور اس کی زیارت کی جاتی ہے اور اس کا قصد کیا جاتا ہے۔ (۴۴)

## امام عبدالواحد بن محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزار شریف

الإِمَـامُ الـقُـدْوَةُ، شَيْخُ الإِسْلامِ، أَبُو الفَرَجِ عَبْدُ الوَاحِدِ بنِ مُحَمَّدِ بنِ عَلِيِّ بـنِ أَحْـمَـدَ الأَنْـصَـارِيّ، الشِّيْرَازِيُّ الأَصْلِ، الحَرَّانِيُّ المَوْلِدِ، الدِّمَشْقِي. قُلْتُ: تُوُفِّيَ فِي ذِي الحِجَّةِ سَنَةَ سِتٍّ وَثَمَانِيْنَ وَأَرْبَعِ مائَةٍ، وَدُفِنَ بِمَقْبَرَةِ بَابِ الصَّغِيْرِ، وَقَبرُهُ مَشْهُوْرٌ يُزَار، وَيُدعَى عِنْدَهُ.

ترجمہ: امام ذہبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: امام شیخ الاسلام ابوالفرج عبدالواحد بن محمد بن علی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال شریف ذوالحجہ ۴۸۶ھ ) میں ہوا اور ان کا مزار شریف مقبرہ باب الصغیر میں ہے اور ان کی قبر مبارک بہت مشہور ہے اور اس کی زیارت کی جاتی ہے اور اس کے پاس دعا کی جاتی ہے۔ (۴۵)

## امام حسین بن الفضل بن عمیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الـحُسَيْـنُ بـنُ الـفَـضْـلِ بـنِ عُمَيْرٍ أَبُو عَلِيٍّ البَجَلِيُّ وُلِدَ قَبْلَ الثَّمَانِيْنَ وَمئَة. وَقَبره مَشْهُوْر يُزَار، وَشيَّعه خلق عَظِيْم

ترجمہ: امام ذہبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: امام حسین بن الفضل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ولادت (۱۸۹ھ) میں ہوئی، اور ان کا مزار شریف بہت مشہور ہے اور اس کی زیارت کی جاتی ہے، اور بہت زیادہ مخلوق ان کے مزار پر حاضری دیتی ہے۔ (۴۶)



## ابوالحجاج الاقصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزار شریف

أبُو الْحجَّاج الأقصري يُوسُف بن عبد الرَّحِيم بن غزي الْقرشِي الشَّيْخ الْعَارِف الزَّاهِد أَبُو الحجاج الأقصري وقبره مَشْهُور بالأقصر يزار من الْأَمَاكِن الْبَعِيدَة. وقال ابن ملقن رحمة الله تعالى عليه: وقبره مشهور بالأقصر يزار وعليه مهابة وجلالة.

ترجمہ: امام صلاح الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: ابوالحجاج الاقصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزار شریف اقصر میں ہے اس کی زیارت کرنے کے لئے لوگ دور دور کے علاقوں سے سفر کر کے آتے ہیں۔

امام ابن ملقن رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: ان کا مزار شریف بہت مشہور ہے جو اقصر میں ہے اور اس کی زیارت کی جاتی ہے اور ان کے مزار شریف پر ہیبت وجلال نظر آتا ہے۔ (۴۸)

## فقیہ ابوالطاہر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزار شریف

تـوفي الْفَقِيه أَبُو الطَّاهِر سحر يَوْم الْأَحَد سَابِع ذِي الْقعدَة سنة ثَلَاث وَثَلَاثِيـنَ وستـمـائَة بِـمصْر وَدفن بسفح المقطم. قَالَ ابْن القليوبي: وقبره مَشْهُور بإجابة الدُّعَاء عِنْده وَالنَّاس يقصدونه لذَلِك سَمِعت وَالِدي يَقُول قبر الشَّيْخ الدرياق المجرب

ترجمہ: امام سبکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: کہ فقیہ ابوالطاہر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال شریف اتوار کے دن سحری کے وقت (۷ ذوالقعدہ ۶۳۳ھ) میں ہوا، اور ان کی تدفین المقطم میں ہوئی، ابن قلیوبی نے کہا ہے ان کی قبر مبارک دعا کی قبولیت کے حوالے سے مشہور ہے، اور لوگ بہت دور دور سے ان کے مزار شریف کی زیارت کے لئے آتے

